اَلْحَمْدُلِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ علٰی سَیِّدِالْمُرْسَلِیْن
اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم ط بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ط

# دُرود شریف کی فضیلت

سرکارِ مدینہ ﷺ کا فرمانِ تقرُّب نشان ہے، قیامت کے روز لوگوں میں میرے نزدیک تر وہ ہوگا جس نے مجھ پر زیادہ دُرُود شریف پڑھے ہونگے۔ (جامع ترمذی رقم الحدیث ۴۸۴ ج۲ ص ۲۸ مطبوعہ دارالفکر بیروت)

صلو اعلی الحبیب          صلی اللّٰہ تعالیٰ محمد

## (۱) پُراسرار کُتا

سرحد کے مشہور (کوٹ) کے مبلغ دعوتِ اسلامی مُحتشم عطاری نے حلفیہ بتایا: جس گھر میں پہلے غیر مسلم رہتے تھے اُس میں اب اسلامی بھائی رضوان علی عطاری رہائش پذیر ہیں وہاں ایک عجیب پراسرار واقعہ پیش آتا۔ آدھی رات ڈھلے یا کبھی دن میں گھر کے اندر ایک بھیانک کالا کتا داخل ہو جاتا، تمام دروازے کھڑکیاں احتیاط کیساتھ بند کرنے کے باوُجود بھی جب اس کی آمد کا سلسلہ نہ رُکا، تو ایک دن ان کے چچا نے غصہ میں بھپر کتے کو گولی مار کر ہلاک کر دیا اور اس لاش اٹھا کر باہر کوڑے دان میں ڈال دی اور گھر کی طرف راونہ ہوگئے۔ چند قدم ہی چلے تھے۔۔۔ کہ پلٹ کر دیکھا تو حیرت انگیز طور پر کتے کی لاش غائب ہو چکی تھی!۔۔۔ اس دن کے بعد سے گھر میں عجیب پُراَسرار معاملات ہونے لگے، کبھی ایک خوفناک عورت بال کھولے روتے نظر آتی تو کبھی چھوٹے چھوٹے قدم کے عجیب الخلقت بچے دوڑتے پھرتے دکھائی دیتے، ایسا اندازہ ہوتا ہے کے وہ پُراسرار کتا کوئی جن تھا اور اس کو قتل کر ڈالنے کے سبب بطورِ انتقام مقتول کے بال بچے گھر میں خوف وہراس پھیلا رہے تھے۔ ان کے چچا سخت خوفزدہ رہنے لگے اور سوکھ کر کانٹا ہوگئے۔ ان کے یہاں اولاد اگرچہ بالکل صحیح پیدا ہوتی، مگر کچھ ہی عرصے میں نظر کمزور ہوتے ہوتے اسقدر کم ہو جاتی کہ رات میں تو ان بچوں کو بالکل دکھائی دیتا۔ سخت اذیت میں مبتلا تھے۔ کافی عاملین کو دکھایا۔۔۔ مگر حل نہ نکل سکا۔۔۔ مُحتشم عطاری کا کہنا ہے میں نے انھیں امیرِ اہلسنت دامَتْ بَرَکَاتُہُمُ العَالِیہ سے مرید ہونے کا مشورہ پیش کیا چنانچہ انھوں نے امیرِ اہلسنت دامَتْ بَرَکَاتُہُمُ العَالِیہ سے بَیعَت ہونے کی سعادت حاصل کر لی اور ان کے عطا کردہ تعویزات و اوراد بھی استعمال کیے، الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ ایک ولی کامل کے دامن سے وابستگی اور تعویذات عطاریہ کی بَرَکَت سے ان کا خوف جاتا رہا اور خوفناک عورت اور عجیب الخلقت بچوں کا دکھائی دینا بھی بند ہوگیا۔ اور اَولاد بھی صحیح سلامت ہونے لگی، انکا گھر ایک گھر بار پھر امن کا گہوارہ بن گیا۔

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! یہ رب عزَّ وَجَلَّ کا کرم ہے کہ وہ ہر زمانے میں ایسے قلب وروح کے معالج اور خلق کا رشتہ خالق کا سے مربوط ومضبوط کرانے والے عارفین وواصلین ضرور پیدا فرماتا ہے جن کی حیات مبارکہ کا لمحہ لمحہ اپنے اندر بے پناہ کشش رکھتا ہے۔ ان کی حکمرانی بحرُ وبر پر نظر آتی ہے۔

## تاجِ شاہی

بظاہر دُنیوی بے سروسامانی کے باوُجود اللہ عَزَّوَجَلَّ کی عطا سے وہ جب چاہیں اپنی نگاہ ولایت کے اشارے سے لمحوں میں تاجِ شاہی سے سرفراز فرماسکتے ہیں۔ بڑے بڑے کرّ وفر والے مغرورانِ دنیا بھی جب ان کے آستانہ عالیہ پر حاضری کی سعادت پاتے ہیں تو ہیبت ولایت کی تاثیر سے ان پر لرزہ طاری ہوجاتا ہے اور وہ یہ کہنے پر مجبور ہوتے ہیں، کہ واقعی اصل حکومت انھیں چٹائی نشینوں کی ہے۔ان بندگان مقبول ان خداعَزَّوَجَلَّ کو نور آخرت کا وہ حصہ حاصل ہوتا ہے کہ وہ اپنی ساری تگ ودو رخداعَزَّوَجَلَّ کے سفر کیلئے وقف کردیتے ہیں اوران کا مقصد حیات یہ بن جاتا ہے کہ مجھے اپنی اورساری دنیا کےلوگوں کی اصلاح کی کوشش کرنی ہے۔سلف صالحین کی طرح شیخ طریقت امیر اہلسنت ابو بلال حضرت علامہ مولانا محمدالیاس عطار قادری رضوی دامَتْ بَرَکاتُہمُ العالِیَہ کے قلب مبارک میں بھی امت کی خیر خواہی کا جذبہ بیکراں موجزن ہے۔

## دعوتِ اسلامی کامَدَنی ماحول

اسی مقدس جذبے کے تحت آپ دامَتْ بَرَکاتُہمُ العالِیَہ نے ساری دنیا میں بدعقیدگی اور بے عملی کے اٹھتے ہوئے طوفان کی ہلاکت خیزیوں کو دیکھتے ہوئے، اس کی راہ میں بند باندھنے اور فرنگی تہذیب کے دلدادہ مسلمانوں کیااصلاح تربیت کیلئے قرآن وسنت کی غیر سیاسی عالمگیر تحریک دعوت اسلامی کی صورت میں قرآن وسنت کی دعوت عام کرنے کا عزم فرمایا امیر اہلسنت دامَتْ بَرَکاتُہمُ العالِیَہ نے اپنی حکمت وفراست سے نہ صرف قرآن وسنت کی تبلیغ کے حوالے سے اصلاح امت کیلئے مدنی کاموں کی ترکیبیں فرمائیں، بلکہ تقریبا زندگی کے ہر شعبہ جات میں بہتری کیلئے مختلف مدنی انداز سے آپ امیر اہلسنت دامَتْ بَرَکاتُہمُ العالِیَہ کی مدنی کوشش جاری ہیں۔۔۔تعویذات عطاریہ بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ اس ضِمن میں (اکیس )ایمان افروز واقعات اپنے انداز میں پیش کرنے کی سعی کی گئی ھے۔

## (۲) آواز کھل گئی

گلزار طیبہ( سرگودھا ) کے حاجی وقارالمدینہ عطاری بھائی کا حلفیہ بیان ہے کہ قاری غلام حسین عطاری کے ایک عزیز کیا آواز بند ہوگئی۔ ہر قسم کے علاج کے باوُجود کوئی افاقہ نہ ہوا۔ڈاکٹرز نے آپریشن کا مشورہ دیا......جس پر کم وبیش ۲۵ ہزار کاخرچ تھا......انہوں نے اپنے عزیز کے علاج کے اخراجات کیلئے جب ۱۰,۰۰۰ کا مطالبہ کیا توان کا ذہن بنایا گیا کے پہلے مجلس مکتوبات وتعویذات عطاریہ سے تعویذات عطاریہ لے کر استعمال کروائیں۔ان شاءاللہ عَزَّوَجَلَّ آپریشن کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔انہوں نے مشورے پر عمل کرتے ہوئے تعویذات عطاریہ کا استعمال کیا۔ان کا بیان ہے کہ ابتدا میں کچھ کچھ آواز نکلنا شروع ہوئی اور وہ دومرتبہ پلیٹوں والے عمل کا کورس مکمل ہونے پر الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ میرے عزیز بالکل نارمل انداز میں بات چیت کرنے لگے! تعویذات عطاریہ کے استعمال کی برکت سے، الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ آپریشن سے نجات، اور مرض سے سے شفاء مل گئی۔ جب ڈاکٹروں کو معلوم ہوا تو حیران رہ گئے اور کہنے لگے آخرایسی کون سی دواستعمال کی گئی کہ بغیر آپریشن یہ بولنے لگے......ورنہ اسکا واحد علاج آپریشن تھا۔

## (۳)ڈاکو رقم واپس کر گئے

جڑانوالہ (ضلع سردار آباد) کے ایک اسلامی بھائی کا کہنا ہے کہ میں نے اپنے نوکر کیذریعے سترہ لاکھ (۱۷۰۰۰۰۰) روپے بینک سے منگوائے۔اس کی نیت خراب ہوگئی اور وہ رقم سمیت غائب ہوگیا۔بہت کوشش کی مگر معلوم نہ ہوسکا آخر تھک ہار کر...... بابُ المدینہ (کراچی) کی مجلس مکتوبات وتعویذات عطاریہ سے رابطہ کیا...... انہوں نے شیخِ طریقت امیرِ اہلسنت دامَتْ بَرَکَاتُہُمُ العَالِیَہ کے تعویذات دیئے۔ان کا کہنا ہے الحمدللہ عَزَّ وَجَلَّ صرف دو دن بعد ہی اس نوکر کا فون آیا کہ تمھاری رقم فلاں مقام پر موجود ہے...... آکر لے جاؤ۔میں اس مقام پر پہنچا تو واقعی وہاں میری پوری رقم جوں کی توں موجود تھی...... میں حیرت زدہ ہوں۔اور اب تک سمجھ نہیں آرہا اس نے رقم کس طرح واپس کردی الحمدللہ عَزَّ وَجَلَّ یہ امیرِ اہلسنت دامَتْ بَرَکَاتُہُمُ العَالِیَہ کے تعویذات کی ہی برکت ہے...... پھر اس شخص نے پانچ لاکھ روپے دعوتِ اسلامی کے مدنی کاموں میں خرچ کیلئے دینے کا اظہار کیا۔

نہ مجھ کو آزما دنیا کا مال وزر عطا کرکے
عطا کر اپنا غم اور چشمِ گریاں یا رسول صلی اللہ علیہ وسلم

## (۴) جنات سے چھٹکارا

ایک اسلامی بھائی کا بیان ہے، میری چھوٹی بہن پر جنات کے اثرات تھے۔ایک بار اسکی عجیب حالت ہوگئی، گردن مڑ گئی، آنکھیں سرخ انگاروں کے مانند ہوگئیں، بار بار اوپر کی جانب دیکھتی، کبھی ہنستی تو کبھی کہتی کہ میں مر جاؤں گی، اسکی عجیب حالت تھی، اسی پریشانی کے عالموں کو دکھایا مگر وقتی فائدہ ہوتا اور دوبارہ طبیعت خراب ہو جاتی اسی پریشانی کے عالم میں میں مجلس مکتوبات وتعویذات عطاریہ سے رابطہ کرکے تعویذ عطاریہ حاصل کیا اور جیسے ہی بہن کو پہنایا تو بہن پر کپکپاہٹ طاری ہوگئی، اور اس حالت میں زمین کی جانب جھکتی چلی گئی، پھر یکدم نارمل ہوگئی۔ایسا لگا جیسے جن چلا گیا، الحمدللہ عَزَّ وَجَلَّ تادمِ تحریر میری بہن اب تک بالکل ٹھیک ہے۔

تھرتھراتے ہیں سبھی جنّات تیرے نام سے
ہے تیرا وہ دبدبہ یا غوثِ اعظم دستگیر (ارمغانِ مدینہ)

## (۵) بواسیر کے مَرَض سے شِفاء

اسلام آباد (پنجاب) کے ایک سیّد زادے نوجوان کا حلفیہ تحریری بیان ہے کہ مجھے عرصہ دراز سے بواسیر کا مرض لاحق تھا...... جس وجہ سے میں انتہائی آزمائش میں مبتلا تھا...... کافی علاج کیلئے کوشش کی۔افاقہ نہ ہوا...... ایک دن فیضان مدینہ (راولپنڈی) میں تعویذات کے مکتب پر پہنچا اور بیماری سے متعلق بتایا انہوں نے بڑی شفقت فرمائی اور تعاویذات عطاریہ دیئے اور کاٹ کا عمل کرکے پینے کیلئے پانی بھی دیا۔الحمدللہ عَزَّ وَجَلَّ کچھ ہی عرصے میں مجھے اس مرض سے نجات مل گئی۔اب میں کوئی دوا استعمال نہیں کرتا ہوں۔

## (۶)مسوڑھے کا کینسر

حیدرآباد (سندھ) کے حاجی محمد فاروق جیلانی عطاری کا حلفیہ بیان ہے...... ہے کہ محمود علی عطاری کے والد نور خان جن کی نیو کلاتھ مارکیٹ میں دکان ہے......ان کی داڑھ میں تکلیف ہوئی......ڈاکٹرز نے کینسر کا شک ظاہر کیا۔ انکے بیٹے کا کہنا ہے کہ ہمارے گھر میں صفِ ماتم بچھ گئی......ہم نے جب علاج کیلئے والد صاحب سے عرض کی تو انہوں نے فرمایا......میں اپنے لئے اب کو داوئی نہیں لوں گا...... بلکہ اپنے پیرو مرشد امیر اہلسنت دامَتْ بَرَکاتُہمُ العالِیَہ کے تعویزات کے ذریعے علاج کی کوشش کروں گا...... فیضان مدینہ سے مجلس مکتوبات وتعویزات عطاریہ کے مکتب سے رابطہ کیا......انہوں نے پلیٹیں لکھ کردیں......الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ کچھ ہی دنوں میں پلیٹوں کے استعمال سے زخم سوکھنا شروع ہوگیا اور چند ہفتوں کے اندر اندر وہ زخم، جس کیلئے ڈاکٹرز نے کینسر کا شک ظاہر کیا تھا بالکل بھر گیا۔

نہ بھریں زخم دل ہرے ہو کر

رہے گلشن ہرا بھرایا رب عَزَّوَجَلَّ (ذوقِ نعت)

## (۷)خون کے پراسرار چھینٹے

جڑانوالہ (سردار آباد) کے زاہد بھائی کے گھر پر کسی نے بڑا سخت کالا علم کرا رکھا تھا، روزانہ پورے صحن میں جیسے خون کی بارش ہوتی تھی۔ان کا کہنا ہے کہ کافی عاملین سے تعویذات لیئے مگر مسئلے کا حل نہ ہوسکا، کبھی کھانا کھاتے وقت اچانک اوپر کی طرف سے یکبارگی کثرت سے خون بارش کی طرح برستا۔ پورا صحن اور ہمارے کپڑے تک خون میں تربتر ہوجاتے، گھر والوں پر ہروقت خوف طاری رہتا، میرے ابو جو کہ امام مسجد ہیں انہوں نے سردار آباد میں مجلس مکتوبات و تعویذات عطاریہ سے رابطہ کیا اور تعویذات عطاریہ حاصل کر کے استعمال کیئے۔ الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ اس خطرناک کالے علم کا توڑ ہوگیا اور ہمارے گھر والے جو کہ خون کی بارش کی وجہ سے اکثر بیمار رہتے تھے امیر اہلسنت دامت برکاتہم العالیہ کے تعویذات کی برکت سے وہ بھی ٹھیک ہوگئے اور اس خون کی خوفناک پُراسرار بارش سے بھی نجات مل گئی۔

ابر برسا دے نور کا کہ لوں

بارشِ نور سے نہاء یا رب عَزَّوَجَلّ (مناجات عطاریہ)

## (۸) سانس کی تکلیف سے نجات

ایک اسلامی بہن نے لکھ کر دیا میری ۲۵ سالہ بیٹی کو پیدائشی سانس کی تکلیف تھی اچانک سانس رک جاتا، گھر والے گھبرا کر رونے لگتے، کئی ڈاکٹروں اور حکیموں سے علاج کروایا۔ مگر افاقہ نہ ہوا، میرا بیٹا دعوت اسلامی کے مدرسۃ المدینہ میں پڑھتا ہے۔ وہ اپنی بہن کیلئے تعویزات عطاریہ لے کر آیا اور بتائے ہوئے طریقے کے مطابق تعویذات عطاریہ استعمال کرائے۔ الحمدللہ عَزَّوَجَلَّ ! میری بیٹی کا ۲۵ سال پُرانا مرض ختم ہوگیا، صرف معمولی سی تکلیف باقی ہے۔ ان شآء اللہ عَزَّوَجَلَّ وہ بھی تعویذات عطاریہ کی برکت سے ہوجائے گی۔

ہو ہر نَفَس مدینہ دھڑکن میں ہو مدینہ
جب تک نہ سانس ٹوٹے سرکار زندگی کا (ارمغانِ مدینہ)

## (۹) چہرے سے دانے صاف

۲۰ سالہ نوجوان نے حلفیہ لکھ کر دیا کہ میرے چہرے پر کافی عرصہ سے دانے نکل آئے تھے، جس سے چہرہ بدگمان ہوگیا تھا۔ میں باہر نکلنے اور کسی سے ملنے سے شرماتا، بہت علاج کروایا، مہنگا مرہم استعمال کیا، مگر افاقہ نہ ہوا۔ میرا بھانجا ایک دن میرے لئے تعویذاتِ عطاریہ لے آیا، جو میں نے استعمال کیئے اور ایک وظیفہ پڑھنے کا تھا وہ پڑھا۔ الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ میرے چہرے کے دانے حیرت انگیز طور پر ختم ہوگئے۔

میرے چہرے کی سیاہی سے اندھیری رات شرمائے
میرا چہرہ ہو تاباں نورِ عزت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

## (۱۰) گلے میں سکّہ پھنس گیا

اندرون سندھ کے ایک اسلامی بھائی نے حلفیہ بتایا، میرا چھوٹا بیٹا محمد بلال عطاری جس کی عمر تقریباً آٹھ سال ہے۔ ایک دن کھیلتے کھیلتے ایک روپے والا سکہ نگل گیا، سکہ حلق سے نیچے اتر کر، کھانے کی نالی میں جا پھنسا، میں نے پریشانی کے عالم میں ڈاکٹروں سے رجوع کیا، ڈاکٹروں نے چیک کر کے جواب دیا، کہ یہ سکہ آپریشن کے بغیر نہیں نکل سکتا، میں بچہ کو لیکر فوراً حیدرآباد گیا وہاں کے مشہور سرجن نے بھی یہی کہا، مجھ پر مایوسی کے سائے منڈلانے لگے، اتنے میں تعویذاتِ عطاریہ کی طرف توجہ گئی اور میں نے فیضانِ مدینہ پہنچ کر مجلسِ مکتوبات و تعویذاتِ عطاریہ کے اسلامی بھائی سے عرض کی، انہوں نے مجھے کافی تسلی دی اور امیر اہلسنت دامَت بَرَکاتُہم العالیہ کا دم کیا ہوا پانی دیا، میں نے بچے کو رات پانی پلایا، صبح جب ایکسرے کروایا تو الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ بچے کے گلے سے سکہّ نیچے اتر چکا تھا اور میرا بچہ آپریشن کی تکلیف سے بچ گیا۔

یہ بیٹھا ہے سِکّہ، تمھاری عطا کا
کبھی ہاتھ اٹھنے نہ پایا گدا کا (ذوقِ نعت)

## (۱۱) ذہنی مریض کو شِفاء

ایک مبلغ نے بتایا، میرے چھوٹے بھائی جن کی عمر تقریباً ۲۵ سال ہوگی، بہت ہی سنجیدہ اور کم گو ہیں، اپنے کام سے کام رکھتے ہیں، کچھ روز پہلے اچانک ان کی کیفیت بالکل ہی بدل گئی، عجیب عجیب حرکتیں کرنا شروع کردیں، باتیں اتنی کرنے لگے کہ چپ کروانا مشکل ہوگیا، ہمیں ایسا اندازہ ہوا کہ جیسے ان پر آسیب کا سایہ ہوگیا ہے، گھر والے بہت پریشان تھے، لہٰذا میں فیضانِ مدینہ سے تعویذاتِ عطاریہ لایا اور بھائی کو پہنائے الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ چند دنوں میں وہ حیرت انگیز طور پر بالکل ٹھیک ہوگئے، کام بھی معمول کے مطابق کرنے لگے اور وہی سنجیدہ پن دوبارہ لوٹ آیا۔

ذِکرُ و دُرُود ہر گھڑی وِردِ زَباں رہے
میری فضول گوئی کی عادت نِکال دو(مغیلان مدینہ)

## (۱۲)پِتّے میں پتھری

ایک اسلامی بھائی نے حلفیہ لکھ کر دیا کہ میری اہلیہ کے پتے میں پتھری تھی، اکثر درد ہوجاتا، جسکی وجہ بہت پریشان تھا۔ ڈاکٹر کہتے تھے اسکا واحد علاج یہ ہے کہ آپریشن کر کے پتہ نکال دیا ئے۔ ایک دفعہ جب شدت کا درد ہوا، تو میں نے تعویذات عطاریہ کے لئے مجلس سے رجوع کیا، انہوں نے تعویذات عطاریہ اور پینے کیلئے پلیٹیں دیں، جو پابندی سے استعمال کیں الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ تعویذات عطاریہ کی برکت سے اس پریشانی اور بیماری سے نجات مل گئی اور سال ہوگئے الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ میری اہلیہ بالکل ٹھیک ہیں۔

## (۱۳)ایک لاکھ قرض کی ادائیگی

ایک اسلامی بھائی نے بتایا میرے ماموں زاد بھائی پر تقریباً ایک لاکھ روپے قرض تھا جو ادا نہیں ہو رہا تھا۔ بلکہ مسائل بڑھے تھے، جسکے سبب وہ انتہائی اذیت کا شکار تھے، (اس آزمائش کو وہ ہی محسوس کرسکتا ہے جس پر اس قدر قرض ہو ) الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ تعویذات عطاریہ کی برکت سے تقریباً 60 ہزار روپے قرض اتر گیا ہے اور مزید اسباب بھی بنتے نظر آرہے ہیں۔

زَباں پہ شکوہِ رنج واَلَم لایا نہیں کرتے
نبی کے نام لیوا غم سے گھبرایا نہیں کرتے

## (۱۴) نئی نویلی دلہن

ایک اسلامی بھائی کی اہلیہ شادی کے چند ہفتوں بعد ہی اچانک ایک ''پراسرار بیماری'' میں مبتلا ہوگئی...... بھیانک آوازیں نکال کر گھر والوں سے والوں سے بدکلامی کرتی...... آنکھیں بڑی بڑی اور سرخ ہوجاتیں۔ حتی کہ ''بیماری'' اسقدر بڑھی کہ...... گھر میں رکھی چیزیں اٹھا اٹھا کر مارنا شروع کردیں۔ پتا نہیں چلتا تھا کہ آسیب ہے یا ذہنی بیماری ؟ کافی عاملوں وغیرہ کے ذریعے کوششیں کیں...... کئی اسپیشلسٹ کو بھی دکھایا...... مگر افاقہ نہ ہوا۔ اسی اذیت میں کم وبیش ۲ ماہ گزر گئے...... انہوں نے آخر کار پریشانی کے عالم میں...... تعویذات عطاریہ کیلئے مجلس مکتوبات وتعویذات عطاریہ سے رابطہ کر کے تعویذات عطاریہ حاصل کئے۔

عثمان عطاری کا حلفیہ بیان ہے کہ جیسے ہی تعویذ عطاریہ پہنایا تو الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ اہلیہ کی طبیعت بالکل درست ہوگئی اور تادمِ تحریر دوبارہ خراب نہیں ہوئی۔

بلیات غم و اِفکار کیونکر گھیر سکتے ہیں
سروں پہ نام لیوں کے ہے سایہ پیر و مرشد کا

دی گئیں مگر "مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی" کے مصداق گلے میں زخم مزید گہرا ہوگیا۔ جس کی وجہ سے کھانا پینا بند ہوگیا۔ ہسپتال میں داخل کر کے جب ٹیسٹ کروایا تو کینسر تشخیص ہوا جو کافی بڑھ چکا تھا......

ابو نے کسی بڑے ڈاکٹر کے پاس لے جانے کا مشورہ دیا۔ میں عرض کی! علاج کے ساتھ ساتھ فیضان مدینہ سے امیر اہلسنت دامَتْ بَرَکاتُہُمُ العالیہ کے عطا کردہ تعویذات بھی مجلس مکتوبات وتعویذات عطاریہ سے حاصل کر کے استعمال کیا کروانے چاہئیں، کہ کئی ایسے مریض جن کو ڈاکٹرز نے لاعلاج قرار دیا مگر انہیں تعویذات عطاریہ سے شفا ملی ہے۔ میں نے تعویذات عطاریہ حاصل کئے۔ لکھی ہوئی پلیٹس بھی پلائی گئیں۔ صرف ایک ہفتے بعد جب ٹیسٹ کروایا تو سب ڈاکٹر حیرت زدہ رہ گئے کیوں کہ گلا تقریباً 90% صحیح ہو چکا تھا۔ یہ برکت دیکھ کر ابو نے کسی اور ڈاکٹر کو دکھانے کا ارادہ بھی ترک کر دیا۔ الحمدللہ عزَّوَجَلَّ تعویذات عطاریہ کی برکت سے میری دادی کو کینسر جیسے موذی مرض سے نجات مل گئی۔

## (۱۷) 16سال بعد اولاد

باب المدینہ (کراچی) کے ایک اسلامی بھائی کا حلفیہ بیان ہے کہ برطانیہ (انگلینڈ) سے دو میاں بیوی جو اولاد کی نعمت سے محروم تھے، باب المدینہ (کراچی) چھٹیاں گزارنے آئے۔ شادی کو 16 سال ہو چکے تھے مگر اولاد سے محروی تھی۔ ان کے ایک عزیز نے انہیں ملاقات پر بتایا کہ میرے یہاں اولاد نہیں تھی۔

الحمدللہ عزَّوَجَلَّ میں نے فیضان مدینہ سے مجلس مکتوبات تعویذات عطاریہ کے اسلامی بھائیوں سے رابطہ کر کے تعویذات عطاریہ حاصل کر کے استعمال کئے۔ الحمدللہ عزَّوَجَلَّ میرے یہاں بیٹے کی ولادت ہوئی، اور مجھے اسکے بعد دو بیٹے اور ہوئے۔ آپ بھی چلیں! ان شاءاللہ عزَّوَجَلَّ آپ کے من کی مراد بھی ضرور پوری ہوگی......

انہوں نے کہا کہ بھائی! میں نے انگلینڈ اور کئی جگہ تعویذات وغیرہ بھی استعمال کر کے دیکھے ہیں، ابھی چند ماہ پہلے ہی برطانیہ میں ایک عامل کے پاس میں ۲۰ ہزار پونڈ (یعنی پاکستانی کم وبیش ۲۰ لاکھ روپے) خرچ کر چکا ہوں۔ مگر کوئی فائدہ نہیں ہوا۔

ان کے عزیز نے سمجھایا کہ الحمدللہ عزَّوَجَلَّ امیر اہلسنت دامَتْ بَرَکاتُہُمُ العالیہ کے تعویذات بالکل مفت دیئے جاتے ہیں۔ بہر حال انہوں نے فیضان مدینہ سے تعویذات عطاریہ حاصل کر کے استعمال کئے! برطانیہ روانگی سے چند دن پہلے "Quick cheek" کیا تو الحمدللہ عزَّوَجَلَّ معلوم ہوا کہ "امید" ہو چکی ہے...... ان کی خوشی دیکھنے والی تھی۔ اور وہ حیران تھے کہ لاکھوں روپے برباد کر کے بھی اولاد سے محروم رہے، مگر تعویذ عطاریہ مفت حاصل کر کے استعمال کیئے تو الحمدللہ عزَّوَجَلَّ مُراد بر آئی۔

**لا وَلَد کی مراد پوری کر**

**نیک بیٹوں سے گود بھر یارب**

(قبالہ، بخشش)

## (۱۸) جِلدی بیماری سے شِفاء

جامعۃ المدینہ (راولپنڈی) کیا آصف محمد عطاری المدنی نے لکھ کر دیا کہ میرے کم وبیش 2 سالہ بیٹے واصف رضا عطاری کے کندھے اور گدی پر سخت جلدی بیماری ہوگئی...... تکلیف کی بناء پر صحیح طرح سو بھی نہیں سکتا تھا۔ جلد پھٹ جاتی اور خون آنے لگتا...... کافی علاج کروایا مگر افاقہ نہ ہوا۔ اعلیٰ

میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! امیر اہلسنت دامَتْ بَرَکاتُہمُ العالیہ ''فیضان رمضان'' میں تحریر فرماتے ہیں کہ بظاہر تاخیر سے گھبرانا نہیں چاہیئے۔ رب عَزَّوَجَلَّ کی مصلحتیں ہم نہیں سمجھ سکتے، دیکھئے!...... دُعا سَیِّدُنا موسیٰ کلیم اللہ علیٰ نَبِیِّنا وَ علیہ الصّلوٰۃُ والسّلام کے چالیس برس بعد فرعون غرق ہوا۔ دعا سَیِّدُنا یعقوب علیٰ نَبِیِّنا وَ علیہ الصّلوٰۃُ والسّلام اسی برس بعد سَیِّدُنا یوسف علیٰ نَبِیِّنا وَ علیہ الصّلوٰۃُ والسّلام سے ملاقات ہوئی۔ (فیضان رمضان ص ۱۴۲)

یہ بات بھی ذہن میں رہے کہ پریشانی دور ہونا یا کسی مریض کا صحت یاب ہونا، بارگاہِ الٰہی عَزَّوَجَلَّ میں منظور ہوتا ہے تو اس کے لئے دنیا میں کوئی نہ کوئی سبب بن جاتا ہے۔

حضرت سیدنا عبدالقادر عیسٰی شاذلی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں، کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ جس چیز کا ارادہ فرماتا ہے، تو اس کے اسباب مہیا فرمادیتا ہے۔ (حقائق عن التصوف، ص ۴۹)

اولیاء کرام رَحِمَہُمُ اللہ سے مشکلات کے حل کے لئے کرامات کا ظاہر ہونا یا تعویذات سے شفاء ملنا بھی، ایک ایسا مدنی سبب ہے۔ یہ بھی یاد رہے! کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ ہی بہتر جانتا ہے کہ کس کے لئے کیا بہتر ہے۔ مثلاً کسی کا روزگار نہیں، یا گھر میں کھانسی کا مرض ہے۔ دعا کی گئی یا تعویذ لیا۔ مگر کھانسی رکتی ہی نہیں تو گھبرا کر شکوہ شروع نہ کردے، کیا معلوم اس میں کیا مصلحت ہو، کیا بعید کہ اسے کینسر کا مرض ہونا تھا، مگر کھانسی کے ذریعے بدل دیا گیا ہو۔ کسی کو کینسر ہے، علاج کی لئے رقم نہیں، یا دُعا کروائی یا تعویذ استعمال کیا، مگر مرض صحیح نہیں ہوا، تب بھی ہرگز بیزار نہ ہوں، عین ممکن ہے کینسر کا مرض دے کر اس کے بدلے ایمان و عافیت کی موت اور جنت میں پیارے آقا ﷺ کا پڑوس نصیب میں لکھ دیا گیا ہو۔

## ہمارے لئے کیا بہتر ہے

### کاش آپریشن ہو جاتا

ایک شخص کے متعلق معلوم ہوا کہ! ڈاکٹرز نے انہیں بائی پاس (by pass) آپریشن کے لئے کہا، مگر رقم کا انتظام نہ ہونے کے سبب آپریشن نہ ہوسکا۔ کچھ عرصہ بعد ان کا انتقال ہوگیا...... ان کی بیوہ کہنے لگیں، کہ کاش رقم ہوتی تو ان کا آپریشن ہوجاتا اور شاید یہ بچ جاتے۔

### کاش آپریشن نہ ہوتا

کچھ عرصے کے بعد مرحوم کے دوسرے بھائی کو (Heart) کی تکلیف ہونے پر...... ڈاکٹرز نے انہیں بھی (by pass) آپریشن کا مشورہ دیا۔

سابقہ تجربے کو دیکھتے ہوئے بڑی مشکل سے کم وبیش تین لاکھ (3,00000) کی خطیر رقم کا انتظام کیا گیا۔ آپریشن کامیاب رہا...... مگر کسی دوا کے (side,effect) سے ان کے دماغ پر فالج کا اثر ہوگیا...... آہستہ آہستہ پورا جسم مفلوج ہوگیا...... پر پھوڑے نکلتے اور پھوٹ جاتے...... اس سے بدبو مواد ارنکلتا۔ کافی عرصے اس بے کسی کے عالم میں، اہل خانہ کے لئے اذیت کا سامان بنے کے بعد، اپنے بیوی بچوں کو روتا بلکتا چھوڑ کر دنیائے فانی سے رخصت ہوگئے۔ ان کی بیوہ رو رو کر یہ کہتی گئیں، کہ کاش میں ان کا آپریشن نہ کرواتی، شاید یہ بچ جاتے۔

## معلوم ھوا

## یہ اللہ عَزَّوَجَلَّ ھی جانتا ھے ھمارے لئے کیا بہتر ھے

اللہ عَزَّوَجَلَّ قرآن پاک میں ارشاد فرماتا ہے! ترجمہ کنزالایمان (اور قریب ہے کوئی بات تمہیں بری لگے اور وہ تمہارے حق میں بہتر ہو۔ قریب ہے کہ کوئی بات تمہیں پسند آئے اور وہ تمہارے حق میں بری ہو۔ اور اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے) (پ۲، البقرہ آیت ۲۱۶)

یاد رکھئے کہ دعا کا اثر یا یہاں ظاہر ہو جاتا ہے، یا دُعا کا اثر دوسری صورت میں نظر آتا ہے کہ کوئی آسمانی یا دُنیوی بلا اور مصیبت اس بندے پر نازِل ہونے والی تھی، وہ اس کی دعا سے دفع ہو گئی۔ اور اس بندے کو اس بلا کی خبر بھی نہ ہوئی۔ یا اس کی دعا کا اثر قیامت میں ظاہر ہوگا۔ جو نہایت ضرورت کا وقت ہے۔ اس کی مزید معلومات کے لئے فیضان رمضان ص ۱۲۰ تا ۱۳۳ کا مطالعہ ضرور کیجئے۔

## اھم بات

بہرحال تعویذات کے ذریعے علاج کرواتے وقت جلدی نہ مچائے، اور علاج بھی نہ چھوڑے، کیونکہ علاج مرض کی نوعیت کے حساب سے ہوتا ہے۔ کسی مرض کی نوعیت کے حساب سے ہوتا ہے۔ کسی مرض کیلئے چند دن علاج کافی ہے، اور کئی امراض کا علاج سالوں پر محیط بھی ہو سکتا ہے۔ لہٰذا تعویذات عطاریہ بتائے گئے پرہیز کیساتھ، پابندی سالوں سے استعمال کروائیں، ان شاءاللہ عَزَّوَجَلَّ شفاء لکھی ہوگی تو دیر سویر ضرور ملے گی۔

ہماری تو یہی دُعا ہے! کہ اے پروردگار عَزَّوَجَلَّ ہمارے گناہوں کو نیکیوں میں تبدیل فرما کر بغیر آزمائش کے ہمیں دنیا اور آخرت کی بھلائیاں عطا فرما کر ہر بلا و مصیبت سے محفوظ فرما اور ایمان و عافیت کے ساتھ مدینے میں موت، جنت البقیع میں مدفن اور جنت الفردوس میں پیارے پیارے آقا ﷺ کا پڑوس عطا فرما۔ (امین بِجاہِ النّبی الامین ﷺ)

## (۱۶) دادی اماں کو کینسر سے شِفاء

سردار آباد (فیصل آباد) کے اسلامی بھائی عبدالروف عطاری نے حلفیہ بتایا کہ میری دادی اماں نمازی اور بڑی بااخلاق ہیں امیرِ اہلسنت دامَت بَرَکاتُہم العالِیہ سے مرید بھی ہیں۔ کچھ عرصہ پہلے گلے میں تکلیف کا اظہار کیا کہ کھانے میں دشواری بلکہ تھوک نگلنے میں بھی تکلیف ہو رہی ہے...... دوائیاں دی گئیں مگر "مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی" کے مصداق گلے میں زخم مزید گہرا ہو گیا۔ جس کی وجہ سے کھانا پینا بند ہو گیا۔ ہسپتال میں داخل کر کے جب ٹیسٹ کروایا تو کینسر تشخیص ہوا جو کافی بڑھ چکا تھا...... ابو نے کسی بڑے ڈاکٹر کے پاس لے جانے کا مشورہ دیا۔ میں عرض کی! علاج کے ساتھ ساتھ فیضان مدینہ سے امیرِ اہلسنت دامَت بَرَکاتُہمُ العالِیہ کے عطا کردہ تعویذات بھی مجلس مکتوبات و تعویذات عطاریہ سے حاصل کر کے استعمال کیا کروانے چاہئیں، کہ کئی ایسے مریض جن کو ڈاکٹرز نے لاعلاج قرار دیا مگر انہیں تعویذاتِ عطاریہ سے شفا ملی ہے۔ میں نے تعویذات عطاریہ حاصل کیے۔ لکھی ہوئی پلیٹیں بھی پلائی گئیں۔ صرف ایک ہفتے بعد جب ٹیسٹ کروایا تو سب ڈاکٹر حیرت زدہ رہ گئے کیوں کہ گلا تقریباً 90% صحیح ہو چکا تھا۔ یہ برکت دیکھ کر ابو

نے کسی اور ڈاکٹر کو دکھانے کا ارادہ بھی ترک کر دیا۔الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ تعویذات عطاریہ کی برکت سے میری دادی کو کینسر جیسے موذی مرض سے نجات مل گئی۔

## (۱۷) 16سال بعد اولاد

باب المدینہ(کراچی) کے ایک اسلامی بھائی کا حلفیہ بیان ہے کہ برطانیہ (انگلینڈ) سے دو میاں بیوی جو اولاد کی نعمت سے محروم تھے، باب المدینہ (کراچی) چھٹیاں گزارنے آئے۔شادی کو 16 سال ہو چکے تھے مگر اولاد سے محرومی تھی۔ان کے ایک عزیز نے انہیں ملاقات پر بتایا کہ میرے یہاں اولاد نہیں تھی۔

الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ میں نے فیضان مدینہ سے مجلس مکتوبات تعویذات عطاریہ کے اسلامی بھائیوں سے رابطہ کر کے تعویذات عطاریہ حاصل کر کے استعمال کئے۔الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ میرے یہاں بیٹے کی ولادت ہوئی،اور مجھے اسکے بعد دو بیٹے اور ہوئے۔آپ بھی چلیں!ان شآء اللہ عزَّ وَجَلَّ آپ کے من کی مراد بھی ضرور پوری ہوگی......

انہوں نے کہا کہ بھائی!میں نے انگلینڈ اور کئی جگہ تعویذات وغیرہ بھی استعمال کر کے دیکھے ہیں،ابھی چند ماہ پہلے ہی برطانیہ میں ایک عامل کے پاس میں ۲۰ ہزار پونڈ (یعنی پاکستانی کم وبیش ۲۰ لاکھ روپے) خرچ کر چکا ہوں۔مگر کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ان کے عزیز نے سمجھایا کہ الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ امیر اہلسنت دامَتْ بَرَکاتُہمُ العالِیَہ کے تعویذات بالکل مفت دیئے جاتے ہیں۔بہرحال انہوں نے فیضان مدینہ سے تعویذات عطاریہ حاصل کر کے استعمال کئے!برطانیہ روانگی سے چند دن پہلے ''Quick check'' کیا تو الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ معلوم ہوا کہ ''امید'' ہو چکی ہے......ان کی خوشی دیکھنے والی تھی۔اور وہ حیران تھے کہ لاکھوں روپے برباد کر کے بھی اولاد سے محرومی رہی،مگر تعویذِ عطاریہ مفت حاصل کر کے استعمال کیئے تو الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ مُراد بَر آئی۔

لا وَلَد کی مراد پوری کر
نیک بیٹوں سے گود بھر یارب (قبالۂ بخشش)

## (۱۸) جِلدی بیماری سے شِفاء

جامعۃ المدینہ (راولپنڈی) کیا آصف محمد عطاری المدنی نے لکھ کر دیا کہ میرے کم وبیش 2 سالہ بیٹے واصف رضا عطاری کے کندھے اور گردن پر سخت جلدی بیماری ہوگئی......تکلیف کی بنا پر صحیح طرح سو بھی نہیں سکتا تھا۔جلد پھٹ جاتی اور خون آنے لگتا......کافی علاج کروایا مگر افاقہ نہ ہوا۔اعلیٰ قسم کے مرہم بھی استعمال کئے،مگر کچھ دن سکون ملتا پھر وہی صورت حال ہو جاتی......جب بچے کو خارش اور جلن شروع ہوتی تو بچے کے ساتھ ساتھ میری اور بچے کی والدہ کی حالت بھی قابل رحم ہو جاتی،بچے کی تکلیف دیکھ کر ہمارے آنسو نکل آتے مگر ہم مجبور تھے۔

ایک دن مجلس مکتوبات وتعویذات عطاریہ سے تعویذِ عطاریہ حاصل کر کے بچے کو پہنایا۔الحمدللہ عزَّ وَجَلَّ صرف ایک ہفتے کے اندر اندر میرے بچے کی جلد صحیح ہوگئی اور بچے کو شدید تکلیف سے نجات مل گئی۔

میری اَولاد و میری بہنیں اور میرے مادر و پدر یارب
جملہ احباب اور سب اہلِ سُخَن کُل پہ رحمت کی نظر یارب عزّ وَجَلّ

## (۱۹) شوگر سے شفاء

ایک اسلامی بہن نے حلفیہ لکھ کر دیا، مجھے کافی عرصہ سے شوگر کا مرض تھا، کئی ڈاکٹروں اور حکیموں سے علاج کروایا، افاقہ نہ ہوا سب کہتے! یہ علاج مرض ہے، ہمارے پاس اس کا صرف عارضی علاج ہے، بس آپ اس نے مجلس مکتوبات وتعویذات عطاریہ کے مکتب سے رابطہ کر کے مجھے تعویذات عطاریہ لاکر دیا، میں نے باندھا اور ایک وظیفہ بھی جو پڑھنے کیلئے دیا تھا، پڑھا۔ الحمد اللہ عزّ وَجَلّ میری شوگر ڈاکٹروں کے بقول نارمل ہوچکی ہے، جب کہ میں نے پرہیز بھی ختم کر دیا ہے اور ڈاکٹر بھی حیران ہو کر کہتے ہیں کہ آپ نے کس سے علاج کروایا؟

شربت نہ دیں نہ دیں تو کرے بات لطف سے
یہ شہد ہو تو پھر کسے پر واہ شکر کی ہے (حدائق بخشش)

## (۲۰) ہیپاٹائیٹس (C) سے نجات

ایک اسلامی بھائی نے حلفیہ بتایا، مجھے ہیپاٹائیٹس (C) تھا، جب مجھے اس بیماری کا پتا چلا تو میں اور میرے گھر والے پریشان ہوگئے، مجھے کسی نے بتایا کہ فیضان مدینہ چلے جاؤ، وہاں تعویذات عطاریہ ملیں گے، میرے پیروں میں درد، ہڈیوں میں بخار اور قبض بھی رہتی تھی، جسم کمزور ہوتا جا رہا تھا۔ الحمدللہ عزّ وَجَلّ حاصل کردہ تعویذات عطاریہ جب سے گلے میں ڈالا اور تعویذِ عطاریہ کا پیا تو حیرت انگیز اثرات ظاہر ہوئے، دس دن کے اندر اندر میرا بخار چلا گیا اور پیروں کا درد بھی ختم ہوگیا۔ 4.9.2003 کو تعویذات کے عمل کو چالیس دن ہوئے تو میں نے ٹیسٹ کروایا، تو الحمدللہ عزّ وَجَلّ میری ہیپاٹائیٹس c کی بیماری ختم ہوچکی تھی، الحمدللہ عزّ وَجَلّ اب مجھے کو تکلیف نہیں ہے، نہ درد نہ بخار نہ قبض۔

## (۲۱) بچہ کی ولادت اور آپریشن

پنڈی کے اسلامی بھائی نے بتایا کے ہمارے ایک اسلامی بھائی کی ہمشیرہ امید سے تھیں۔ ڈاکٹر کو چیک کروایا تو الٹرا ساؤنڈ سے پتا چلا کہ بچے کی نشونما رک چکی ہے۔ زندگی بچانے کیلئے ہمیں وقت سے پہلے آپریشن کر کے بچے کو نکلنا پڑے گا۔ اور مشین میں رکھ کر اسکی نشونُما کیلئے کوشش کریں گے......گھر والے گھبرا گئے۔ کسی نے مشورہ دیا مجلس مکتوبات وتعویذات عطاریہ سے تعویذ عطاریہ حاصل کریں ان شآء اللہ عزّ وَجَلّ بہتری ہوگی، تعویذ عطاریہ لاکر پہنا یا۔ الحمدللہ عزّ وَجَلّ چندھی دنوں میں ماں کا چھ کلو وزن بڑھا اور رپوٹ کے مطابق بچے کی نشونما بھی کافی بہتر ہوگئی۔ ڈاکٹر حیران تھے، کہنے لگے، اب وقت سے پہلے آپریشن کی ضرورت نہیں ہے۔

مصائب میں کبھی حرفِ شکایت لَب پہ مت لانا
مصیبت میں خدا بندوں کو اپنے آزماتا ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

## تعویذات یا اوراد درکار ہوں تو یہ فارم پر کر دیجئے۔

**پہلے پڑھ لیجئے :** ’’عامل‘‘ کو گھنٹوں گفتگو سننے لمبے چوڑے مکتوب پڑھنے ضروری نہیں ہوتے۔ان کو مرض کا نام مثلاً پیٹ ،گردے ،یا کمر کا درد، کینسر ، بخار وغیرہ یا پریشانی مثلاً بے اولادی، بے روزگاری،شادی میں رکاوٹ، جادو یا آسیب یہ الفاظ بتا دینا یا لکھ کر دینا بھی کافی ہوتا ہے۔ برائے کرم اپنے اور دوسروں کے وقت کی قدر کیجئے اگر کسی کی پریشانی وغیرہ ہے تو فارم پُر کر کے عنایت فرما دیجئے۔ یا فیضان مدینہ، پرانی سبزی منڈی کراچی کے پتے پر پوسٹ کر دیجئے۔

مریض / مریضہ / مصیبت زدہ کا نام.................. عمر.................. ماں کا نام..................

آج کی تاریخ.................. ماہ.................. سال.................. ای میل نمبر..................

مریض، حاجت یا پریشانی کا نام وغیرہ چند لفظوں میں لکھ کر دیں..................

ایسا ایسا نام و پتا جس پر خط ملتا ہو (صاف لفظوں میں )..................

فون نمبر.................. (نام و پتا لکھا ہوا ڈاک ٹکٹ والا جوابی لفافہ ساتھ آنا ضروری ہے )

**خبردار !** پیسے کھا جانے والوں یا جادو کروانے والوں کے نام و رشتے وغیرہ لکھ کر / بول کر غیبت و بہتان کے خطرات میں نہ پڑیں۔

**دعائے عطار !** اے اللہ عَزَّوَجَلَّ اس فارم جس کا نام ہے اس کی مغفرت ہو، بیماری و پریشانی دور ہو جائز حاجت پوری ہو اور دونوں جہاں کی بھلائیاں نصیب ہوں۔ میٹھے میٹھے مصطفٰے ﷺ کے صدقے یہ دعائیں میرے اور ساری امت کے حق میں قبول ہوں۔ (امین بجاہ النبی الامین ﷺ)

## غور سے پڑھ لیجئے

جو اسلامی بھائی یا اسلامی بہن امیر اہلسنت دامت برکاتہم عالیہ کے تعویذات کی برکت سے شفاء یاب ہوئے، اُن سے درخواست ہے کہ یہ فارم ان لارج کاپی کروا کر، پُر کر کے اس پتے ’’محلہ سوداگران، پرانی سبزی منڈی، کراچی عالمی مَدَنی مرکز فیضانِ مدینہ مکتب نمبر۳‘‘ پر بھجوا کر احسان فرمائیں۔

مریض کا نام.................. ولدیت.................. عمر.................. خط ملنے کا پتہ..................

فون نمبر (بمع کوڈ).................. واقعہ لکھنے والے کا نام.................. ولدیت..................

مریض / پریشانی / آسیب وغیرہ..................

کتنے عرصے سے بیماری یا پریشانی تھی؟.................. کتنے عرصے علاج ہوا؟..................

مجلسِ مکتوبات وتعویذات عطاریہ پر رابطے سے پہلے کس کس جگہ علاج کروایا؟..................

اس رسالے میں دیئے ہوئے واقعات کے اندر میں اَمیر اہلسنت دامَتْ بَرَکاتُہُمُ العالیہ کے تعویذات کی برکتیں تفصیل سے لکھ سکیں تو..... ورنہ جس طرح چاہیں لکھ دیجئے۔

## مدنی مشورہ:

جو کسی کا مرید نہ ہو اسکی خدمت میں مدنی مشورہ ہے کہ اس زمانے کے سلسلہ عالیہ قادریہ رضویہ کے عظیم بزرگ شیخِ طریقت امیر اہلسنت دامَت بَرَکاتُہم العالِیہ کی ذات مبارکہ کو غنیمت جانے اور انکا مرید ہو جائے۔

## شیطانی رکاوٹ:

یہ بات ذہن میں رہے کہ چونکہ حضور غوثِ پاک رضی اللہ عنہ کا مرید بننے میں ایمان کا تحفظ، مرنے سے پہلے توبہ کی توفیق، جہنم سے آزادی اور جنت میں داخلے کے عظیم منافع موجود ہیں۔ لہٰذا شیطان آپ کو مرید بننے سے روکنے کی بھرپور کوشش کرے گا۔ آپ کے دل میں خیال آئے گا۔ میں ماں باپ سے پوچھ لوں، دوستوں کا بھی مشورہ لے لوں، ذرا نماز کا پابند ہو جاؤں، ابھی جلدی کیا ہے، ذرا مرید بننے کے قابل ہو جاؤں پھر مرید بھی بن جاؤں گا۔

میرے پیارے اسلامی بھائی! کہیں قابل بننے کے انتظار میں موت نہ آ سنبھالے لہٰذا مرید بننے میں تاخیر نہیں کرنی چاہیے، یقیناً مرید ہونے میں نقصان کا پہلو ہی نہیں، دونوں جہاں میں ان شآءاللہ عزوجل فائدہ ہی فائدہ ہے۔ اپنے گھر ایک ایک فرد بلکہ اگر ایک دن کا بچہ بھی ہو تو اسے بھی سرکارِ غوثِ اعظم رضی اللہ عنہ کے سلسلے میں داخل کر کے مرید بنوا کر قادری رضوی عطاری بنا دیں۔

## شجرہ عطاریہ

الحمد للہ عزوجل امیر اہلسنت دامَت بَرَکاتُہم العالِیہ نے ایک بہت ہی پیارا "شجرہ شریف" مرتب فرمایا ہے۔ جس میں گناہوں سے بچنے کیلئے، کام اٹک جائے تو اس وقت، اور روزی میں برکت کیلئے کیا کیا پڑھنا چاہئے۔ جادو ٹونے سے حفاظت کیلئے کیا کرنا چاہئے، اسی طرح کے اور بھی بہت سے "اَوراد" لکھے ہیں۔ اس شجرے کو صرف وہ ہی پڑھ سکتے ہیں، جو امیر اہلسنت دامَت بَرَکاتُہم العالِیہ کے ذریعے قادری رضوی عطاری سلسلے میں مرید یا طالب ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ کسی اور پڑھنے کی اجازت نہیں۔ لہٰذا اُمت کی خیر خواہی کے پیشِ نظر، جہاں آپ خود امیر اہلسنت دامَت بَرَکاتُہم العالِیہ سے مرید ہونا پسند فرمائیں، وہاں انفرادی کوشش کے ذریعے اپنے عزیز و اقرباء اور اہل و خانہ دوست احباب و دیگر مسلمانوں کو بھی ترغیب دلا کر مرید یا طالب کروا دیں۔

## مرید بننے کا طریقہ

بہت سے اسلامی بھائی اور اسلامی بہنیں، اس بات کا اظہار کرتے رہتے ہیں! کہ ہم امیر اہلسنت دامَت بَرَکاتُہم العالِیہ سے مرید ہونا چاہتے ہیں۔ مگر ہمیں طریقہ معلوم نہیں، تو اگر آپ مرید بننا چاہتے، تو اپنا اور جن کو مرید یا طالب بنوانا چاہتے ہیں تو انکا نام، آخری صفحے پر ترتیب وار ولدیت و عمر لکھ کر عالمی مرکز فیضانِ مدینہ محلہ سوداگران پرانی سبزی منڈی کراچی مکتب نمبر ۳ کے پتے پر روانہ فرما دیں، ان شآءاللہ عزوجل انہیں بھی سلسلہ قادریہ رضویہ عطاریہ میں داخل کر لیا جائے گا۔ اس کیلئے نام لکھنے کا طریقہ بھی سمجھ لیں۔

**مثلاً**: لڑکی ہو تو میمونہ بنت محمد بلال عمر تقریباً چار سال اور لڑکا ہو تو احمد رضا بن محمد بلال عمر تقریباً چھ سال، اپنا پتا ہرگز نہ

بھولیں۔(پتا انگریزی کے کیپٹل حروف میں لکھیں)

**مسئلہ:** اعلٰحضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔"بذریعہ قاصد یا بذریعہ خط مرید ہوسکتا ہے۔(فتاوی رضویہ جلد۱۲ صفحہ۴۹۴)

## "قادِری عطّاری" یا "قادِریہ عطّاریہ" بنوانے کیلئے

﴿۱﴾ نام و پتا بال پین سے اور بالکل صاف لکھیں، غیر مشہور نام یا الفاظ پر لازماً اِعراب لگائیں۔اگر تمام ناموں کیلئے ایک ہی پتا کافی ہو تو دوسرا پتا لکھنے کی حاجت نہیں۔﴿۲﴾ ایڈریس میں مَحرم یا سر پرست کا نام ضَرور لکھیں﴿۳﴾ الگ الگ مکتوبات منگوانے کیلئے جوابی لفافے ساتھ ضَرور اِرسال فرمائیں۔

| نمبر شمار | نام | مرد / عورت | بن / بنت | باپ کا نام | عمر | مکمل ایڈریس |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |
| | | | | | | |

**مَدَنی مشورہ** : اس فارم کو محفوظ کرلیں اور اس کی مزید کاپیاں کروالیں۔